کی طرف اس میں بھی یہ قول موجود نہیں۔ ہاں ابو بکر بن عیاش کے اصحاب ابن عمرؓ کی مخالفت کی ہے یہ قول امام بخاریؒ کی طرف جزء رفع الیدین میں منسوب ہے جبکہ امام بخاریؒ کی اپنی تالیف میں یہ قول بھی موجود نہیں ہے اب حافظ زبیر علیزئی غیر مقلد کا یہ لکھنا کہ امام بخاریؒ کا یہ قول مفسر ہے جو اللہ کی قسم مندمل نہیں ہو سکتی یہ بے حیائی ہے اور زبیر علیزئی غیر مقلد کو اپنی قسم کا کفارہ ادا کرنا چاہیے۔ جلاء العینین ص 57 میں ہے قال البیهقی و هذا الحدیث فی القدیم کان یرویه ابو بکر بن عیاش عن حصین عن ابراهیم عن ابن مسعود مرسلاً۔ امام بیہقیؒ نے فرمایا کہ اس حدیث کو ابو بکر بن عیاشؒ قدیم زمانے میں عن حصین عن ابن مسعود مرسلاً بیان کرتے تھے۔ مگر امام بیہقی نے اس کتاب کا نام نہیں لیا جس میں ابو بکر بن عیاش کی یہ حدیث موجود ہو اسلئے یہ محض تک بندی ہے حقیقت میں اس کی کوئی اصل نہیں ہے۔

وصلی اللہ تعالی علی خیر خلقه محمد و علی آله و اصحابه اجمعین

آمین برحمتک یا ارحم الراحمین